# کیا یہ ممکن ہے کہ دجال یا عیسی علیہ السلام کا خروج ہمارے زمانے میں ہو

## هل يمكن خروج الدجال أو عيسى أو المهدي في زمننا؟

[ اردو - أردو - urdu ]


شیخ محمد صالح المنجد



ترجمہ: اسلام سوال وجواب ویب سائٹ

تنسیق: اسلام ہاؤس ویب سائٹ

ترجمة: موقع الإسلام سؤال وجواب

تنسيق: موقع islamhouse

2012 - 1434

IslamHouse.com

# کیا یہ ممکن ہے کہ دجال یا عیسی علیہ السلام کا خروج ہمارے زمانے میں ہو

میں نے بہت زیادہ مہدی اور دجال اور مسیح علیہ السلام کے ظہور کے بارہ میں علامات پڑھی ہیں اور وہ علامتیں بھی جن کی خبر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دی ہے تو مجھے ان علامتوں نے دہشت زدہ کر دیا ہے کہ وہ حقیقی طور پر آچکی ہیں یا پھر اب ثابت ہو چکی ہیں

اور فی الواقع بہت زیادہ علامتیں مثلا وقت کی قربت اور شراب پینے کی کثرت اور زنا کا زیادہ ہونا اور موسیقی کا پھیلنا وغیرہ موجود ہیں -

تو میرا یہ سوال ہے کہ:

تو آپ کا کیا خیال ہے کہ مذکورہ تین نشانیوں مہدی ، دجال ، عیسی علیہ السلام کا ظہور بہت زیادہ قریب ہے اور وہ ہماری زندگی میں ہو گا ؟ اللہ تعالی آپ کو جزائے عطا فرمائے -

---

الحمد للہ

تین علامتوں کا ظہور مہدی اور دجال اور عیسی علیہ السلام کا نزول یقینی ہے اور ان کا وقوع لازمی ہو گا جیسا کہ اس پر صحیح دلائل موجود ہیں -

اور ان تین علامتوں کا ظہور آپس میں قریب ہے یعنی ایک دوسرے سے بہت قریب ہوں گی کیونکہ جیسا کہ صحیح احادیث میں یہ بات ثابت ہے کہ عیسی علیہ السلام مہدی کے پیچھے نماز ادا کریں گے اور اسی طرح عیسی علیہ السلام دجال کو قتل کریں گے -

لیکن ان کے وقوع کو اللہ سبحانہ وتعالی زیادہ جانتا ہے اور رہی یہ بات کہ ان کا وقوع قریب ہے تو شرعی دلائل اور نصوص سے یہ ثابت ہے کہ ان کا وقوع قریب ہے

لیکن یہ کہنا کہ ہماری زندگی میں ان کا وقوع ہو گا یہ کہ ہمارے زندگی کے بعد تو یہ علم غیب میں سے ہے جس کا علم صرف اللہ تعالی کے پاس ہی ہے -

تو مسلمان پر ضروری ہے کہ وہ عموی فتنوں سے اور خاص کر دجال کے فتنے سے اللہ تعالی کی پناہ طلب کرتا ، اور یہ کہ وہ اللہ تعالی سے اعلانیہ اور خفیہ طریقے سے دعا مانگتا رہے کہ اللہ تعالی اسے دنیاوی اور اخروی زندگی میں صحیح قول پر ثابت قدم رکھے -

واللہ اعلم .